# مصدر میمی کی وضاحت

مصدر میمی کی تعریف:۔

مصدر میمی معنیٰ حدثی پر دلالت کرنے والے اس اسم کو کہتے ہیں۔جس کے شروع میں ''میم'' کا اضافہ کیا گیا ہو۔

1- ثلاثی مجرد میں مصدر میمی اگر صحیح،مہموز،اجوف،ناقص،مضاعف اور لفیفِ مقرون سے آئے۔تو مطلقاً **مَفْعَلٌ** کے وزن پر آئے گا۔
مطلقاً کا مطلب یہ ہے کہ خواہ مضارع مفتوح العین یا مضموم العین یا مکسور العین ہو۔تمام صورتوں میں مصدر میمی **مَفْعَلٌ** کے وزن پر آئے گا۔

صحیح کی مثالیں:۔ **مَفْتَحٌ ، مَنْطَقٌ ، مَضْرَبٌ**

مہموز کی مثالیں:۔ **مَأْهَبٌ ، مَرْأَفٌ ، مَهْنَأٌ**

اجوف کی مثالیں:۔ **مَخَافٌ ، مَقَالٌ ، مَبَاعٌ**

ناقص کی مثالیں:۔ **مَرْعًى ، مَدْعًا ، مَرْمًى**

مضاعف کی مثالیں:۔ **مَعَضٌّ ، مَمَدٌّ ، مَفَرٌّ**

لفیفِ مقرون کی مثالیں:۔ **مَقْوًى ، مَطْوًى**

نوٹ نمبر 1:۔ مذکورہ قاعدہ سے درج ذیل الفاظ مستثنیٰ ہیں۔

**١۔ مَرْجِعٌ ٢۔ مَصِيْرٌ ٣۔ مَشِيْبٌ ٤۔ مَقِيْلٌ ٥۔ مَسِيْرٌ**
**٦۔ مَشْرِقٌ ٧۔ مَغْرِبٌ ٨۔ مَطْلِعٌ ٩۔ مَسْجِدٌ ١٠۔ مَجْزِرٌ**
**١١۔ مَسْكِنٌ ١٢۔ مَنْبِتٌ ١٣۔ مَنْسِكٌ ١٤۔ مَفْرِقٌ ١٥۔ مَسْقِطٌ**
**١٦۔ مَحْشِرٌ ١٧۔ مَرْفِقٌ ١٨۔ مَجْمِعٌ**

آخری تیرہ الفاظ کے عین کلمہ پر فتحہ پڑھنا بھی جائز ہے۔

2- اور اگر مصدر میمی مثال اور لفیفِ مفروق سے آئے تو مطلقاً **مَفْعِلٌ** کے وزن پر آئے گا۔

معتل الفاء (مثال) کی مثالیں:۔ **مَوْجِلٌ ، مَوْسِمٌ ، مَيْتِمٌ**

لفیفِ مفروق کی مثالیں:۔ **مَوْجِيٌ ، مَوْقِيٌ ، مَوْلِيٌ**

3- اور اگر مصدر میمی مخلوط الابواب سے ہو تو مہموز و ناقص سے **مَفْعَلٌ** کے وزن پر آئے گا۔خواہ مہموز الفاء یا مہموز العین ہو۔

نوٹ نمبر۲:۔ مہموز اللام ناقص کے ساتھ نہیں آتا۔

مہموز الفاء وناقص کی مثالیں:۔ مَأْبیً ، مَأْسیً ، مَأْتیً

مہموز العین وناقص کی مثال:۔ مَنْأَی

4- اور اگر مصدر میمی مخلوط الابواب سے ہو۔ تو مثال ومضاعف اور مثال ومہموز سے مَفْعِلٌ کے وزن پر آئے گا۔

خواہ مہموز العین یا مہموز اللام ہو۔

نوٹ نمبر۳:۔ مہموز الفاء مثال کے ساتھ نہیں آتا۔

مثال ومضاعف کی مثال:۔ مَوِدٌّ

مثال ومہموز العین کی مثالیں:۔ مَوْئِدٌ ، مَیْئِسٌ

مثال ومہموز اللام کی مثالیں:۔ مَوْطِیءٌ ، مَوْضِیءٌ ، مَوْجِیٌ

لفیفِ مفروق و مہموز العین کی مثال:۔ مَوْلِیٌ

5- ثلاثی مجرد کے علاوہ مصدر میمی اپنے اسم مفعول کے وزن پر آئے گا۔

جیسے مُجْتَنَبٌ ، مُکْرَمٌ ، مَدَحْرَجٌ ، مُتَسَرْبَلٌ

نوٹ نمبر۴:۔ مصدر میمی کا مذکورہ قواعد کے خلاف کسی وزن پر آنا علماءِ لغت کے نزدیک شاذ ہے۔

فائدہ:۔

مصدر:۔ وہ اسم جو معنیٰ حدثی پر دلالت کرے اور اس کے حروف فعل کے حروف کے برابر یا زیادہ ہوں۔ جیسے ضَرْبٌ تَصْرِیْفٌ

اسم مصدر:۔ وہ اسم جو معنیٰ حدثی پر تو دلالت کرے لیکن اس کے حروف فعل کے حروف سے کم ہوں۔

تَوَضَّأَ وُضُوأً :۔

علم مصدر:۔ وہ اسم جو معنیٰ حدثی پر دلالت ہی نہ کرے جیسے تَسْنِیْم




مولانا مفتی محمد علیم الدین نقشبندی مجددی مدظلہ

مظہر علم لاہور




صلی اللہ علیہ وسلم




# بذل القوۃ فی حوادث سنی النبوۃ

مؤلف

شیخ کبیر علامہ شہیر حضرت مخدوم مولانا محمد ہاشم ٹھٹھوی رحمۃ اللہ علیہ

المتولد ۱۱۰۴ھ المتوفی ۱۱۷۴ھ




مولانا مفتی محمد علیم الدین نقشبندی مجددی



ناشر مظہر علم - کالا خطائی روڈ - شاہدرہ - لاہور

